افغانستان کی سرزمین کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ اس کے کوہستانوں اور دَرّوں سے ایمان کے قافلے اور اسلام کے لشکر سرزمینِ ہند میں اترے، ان قافلوں کے پاس دینِ حق کی روشنی، علم و معرفت کی دولت اور عظمتِ اسلام کا عَلَم تھا ان کے ہم رِکاب بادشاہ بھی تھے فاتحین بھی تھے متبحر علما بھی تھے اور خدا مست اولیا بھی تھے جن کی تشریف آواری نے عالَمِ کفر کو اسلام کا مرکز بنادیا۔ ڈاکٹر اقبال اسی تابناکی کی منظر کشی کرتے ہوئے کہتے ہیں

اے آبِ رُودِ گنگا! وہ دن ہیں یاد تجھ کو
اترا ترے کنارے جب کارواں ہمارا
توحید کی امانت سینوں میں ہے ہمارے
آساں نہیں مٹانا نام و نشاں ہمارا

افغانستان سے ہندوستان تشریف لانے والی نامی گرامی ہستیوں اور عبقری شخصیتوں میں قندھار کا ایک علم پرور، سیف و قلم کا مالک خاندان لاہور سے دہلی پھر بریلی شریف پہنچا، اس خاندان کے جدِّ اعلیٰ سعادت یار خان بڑے علاقے کے منصب دار تھے ان کی سعادت مندی نے اپنی نسل کو دینِ محمدِ مصطفے کا امین اور عشقِ مصطفیٰ کا سفیر بنادیا۔ اس خاندان میں ایک سے بڑھ کر ایک عشقِ مصطفیٰ کے پیکر اور دینی علوم کے شِناور پیدا ہوئے۔ ان میں اعلی حضرت امام احمد رضا خان کے عشق و علم کو عالمگیر شہرت حاصل ہے، **عشق ہے کیا؟** عشق محبت، فریفتگی، چاہ، پریم، پیار، شوق اور خواہش کی انتہا کا نام ہے۔ عشق کرنا کوئی کھیل نہیں ہے۔ عشق نہ تو کوئی تحریک ہے نہ کوئی تنظیم، عشق بلانے سے آتا نہیں ہے اور بھگانے سے جاتا نہیں ہے، عشق قسمت والوں کو ہی نصیب ہوتا ہے، قسمت والے ہی راہِ عشق کے مسافر بنتے

ہیں، اعلیٰ حضرت کی اس کیفیتِ دل و جان سے ایک عالَم آگاہ ہے، بلکہ ان کے عشق کا چرچا تو غیروں کی محفلوں میں بھی ہے، اس کی وجہ یہی کہ آپ کا خمیر عشقِ مصطفیٰ میں گوندھا گیا، آپ کا پیکر عشقِ رسول کے سانچے میں ڈھالا گیا، اسی لیے آپ کے وجود کا محور بھی عشقِ رسول ہے، آپ کے علم کا حاصل بھی عشقِ رسول ہے، آپ کے افکار کی منزل بھی عشقِ رسول ہے اور آپ کا دین و ایمان بھی عشقِ رسول ہے۔ آپ کے خوں میں حدت بھی عشقِ رسول کی ہے اور آپ کی نبضوں میں ارتعاش بھی عشقِ رسول سے ہے۔ آپ کے جذبوں کا ارتکاز بھی عشقِ رسول سے ہے اورآپ کے من کا گداز بھی عشقِ رسول سے ہے۔ آپ کے قلم کی کاٹ بھی عشقِ رسول کے باعث ہے اورآپ کے چہرے کی شادابی بھی عشقِ رسول کی وجہ سے ہے۔

اب سوال یہ ہے کہ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان میں عشقِ رسول کی ایسی جولانی کہاں سے آئی؟ وہ کون سا مے کدہ تھا اور وہ کون سا ساقی تھا جس نے شرابِ عشقِ احمد کے ایسے جام عطا کئے کہ اعلی حضرت ساری زندگی اسی کی مستی میں مست نظر آتے ہیں، بلکہ اگر کسی کو ایک آدھ قطرہ بھی دیا تو وہ بھی اسی میں مخمور نظر آتا ہے۔ اگر علی وجہ التحقیق کی بات جائے تو وہ مے کدہ آپ کے والد مولانا نقی علی خان کا تھا۔ وہ ساقی کوئی اور نہیں آپ کے والدِ گرامی کی شخصیت تھی، وہ خود بھی عبقریِ وقت تھے، کئی کتابوں کے مصنف تھے، جب بھی قلم اٹھاتے علوم و معارف کے دریا بہادیتے۔ وہ جب سورہ الم نشرح کی تفسیر لکھنے پر آئے تو عشق رسول کے طوفان مچلنے لگے، نبی کریم کے مرتبہ وجود میں جلوہ گری، کمالِ حسن، منصبِ رسالت کی تابشوں، شمائل و خصائل کی رعنائیوں اور نبوت کی کامیابیوں کے لئے بطورِ خطبہ ایسی ایسی تشبیہات و استعارات و ترکیبات لائے کہ عقل انسانی دنگ رہ جاتی ہے ہر ہر ترکیب سے محبت کے صوتے پھوٹتے ہیں ایسا لگتا ہے کہ بحرِ اُفُق سے تلاطم اٹھ رہے ہیں اور الفاظ کے موتی قرطاس کے دامن میں پھینکے جارہے ہیں، جب سیدِ انام، رسولِ ذیشان ﷺ کا مقامِ تعارف آتا ہے تو زورِ بیان اور حسن الفاظ کا نظارہ دیکھیں کہتے ہیں۔

☆سرورِ بنی آدم☆ رُوحِ روانِ عالم☆ اقامتِ حدودُ و احکام☆ تعدیلِ ارکانِ اسلام☆ قائدِ فوجِ

اسلام ☆ دافعِ جُیوشِ اصنام ☆ نَوبادۂ گلزارِ ابراہیم ☆ نَورَسِ بہارِ جنتِ نعیم ☆ جگر گوشۂ کانِ کرم ☆ دستگیرِ درماندگانِ اُمم ☆ صِفائے سینۂ نیرِّ اعظم ☆ نورِ دیدۂ ابراہیمؑ و آدم ☆ امامِ جماعتِ انبیاء ☆ مُقتدائے زمرۂ اتقیا ☆ قبلۂ اصحابِ صدق و صفا ☆ کعبہ اربابِ حلمؑ و حیا ☆ لؤلؤِ بحرِ سخاوت وعطا ☆ گُہرِ دریائے مروت وحیا ☆ شمسِ چرخِ استواء ☆ چراغِ دُودمانِ انجلاء ☆ عُقدہ کُشائے عِقدِ ثُریا ☆ ضیائے دیدۂ یدِ بیضاء ☆ قاضیِ مَسندِ حکومت ☆ مفتی دینُ وملت ☆ مدلولِ حروفِ مقطعات ☆ مَنشاءِ فضائل و کمالات ☆ حافظِ حدودِ شریعت ☆ ماحیِ کفرُ و بدعت ☆ فاتحِ مغلقاتِ حقیقت ☆ سرِّ اسرارِ طریقت ☆ لسانِ حجت ☆ طرازِ مملکت ☆ تراوشِ شبنمِ رحمت ☆ تُوتیائے چشمِ بصیرت ☆ اصلِ اصولِ سَرابُستانِ مَلکُوت ☆ بیخِ فروغِ نخلستانِ ناسُوت ☆ فارسِ میدانِ جبروت ☆ شہسوارِ مضمارِ لاہوت ☆ شاہبازآشیانِ قربت ☆ طاؤسِ مَرغزارِ جنت ☆ شگوفۂ شجرۂ محبوبیت ☆ ثمرۂ سدرہِ مقبولیت ☆ جلوۂ انوارِ ہدایت ☆ لَمعانِ شمُوسِ سعادت ☆ نورِ مردمکِ انسانیت ☆ بہائے چشمِ نورانیت ☆ مرقاتِ معارجِ حقیقت ☆ حافظِ مفتاحِ سعادت ☆ کشفِ غطاءِ جہالت ☆ انسانِ عینِ وجود ☆ دلیلِ کعبۂ مقصود ☆ مُنادیِ طریقِ رشاد ☆ سراجِ اقطارُ وبلاد ☆ آبروئے چشمۂ خورشید ☆ چہرہ افروزِ ہلالِ عید ☆ نورِ نگاہِ شہود ☆ مقبولِ ربِّ وَدود ☆ مطلعِ انوارِ ناہید ☆ تجلی برقُ وخورشید ☆ گلگُونہ بخشِ چہرۂ گُلنار ☆ نسیمِ اقبالِ بہارِ اَزہار ☆ نکہتِ عنبر بیزانِ گلزار ☆ جوہرِ اعراضُ وجواہر ☆ منشاءِ اصنافِ زواہر ☆ مُشرقِ دائرۂ تنویر ☆ مَشرقِ آفتابِ منیر ☆ زُہرۂ جبینِ انوار ☆ غرّہ جبہۂ اسرار ☆ بیاضِ رُوئے سحر ☆ طرازِ فلکِ قمر ☆ شمعِ شبستانِ ماہِ منور ☆ مہرِانور ☆ زُبدۂ اہلِ تطہیر ☆ ملجاءِ صغیرُ و کبیر ☆ واقفِ خزائنِ اسرار ☆ کاشفِ بدائعِ افکار ☆ زیبِ مجالسِ ابرار ☆ نورِ عیونِ اخیار ☆ اکرمِ اسلاف ☆ اشرفِ اشراف ☆ عالمِ علومِ حقائق ☆ جذبِ قلوبِ خلائق ☆ یوسفِ کنعانِ جمال ☆ سلیمانِ ایوانِ جلال ☆ ناسخِ توریتُ و انجیل ☆ کاشفِ سرِّ مکنون ☆ خازنِ علمِ مخزون ☆ وارثِ علومِ اولین ☆ مُورثِ کمالاتِ آخرین ☆ حجت حقُ الیقین ☆ تفسیرِ قرآنِ مبین ☆ تصحیحِ علومِ متقدمین ☆ سندِ انبیاء و مرسلین ☆ عزیزِ مصرِ احسان ☆ فخرِ یوسفِ کنعان ☆ رونقِ ریاضِ گلشن ☆ آرائشِ نگارستانِ چمن ☆ طُرّۂ ناصِیہ

سُنبلستان ☆ قُرّۃ دِیدۂ نرگستان ☆ گلدستۂ بہارستانِ جنان ☆ منزلِ نصوصِ قطعیہ ☆ مُظہرِ حالاتِ
مُضمرہ ☆ مُخبرِ اخبار ماضیہ ☆ واقفِ امورِ مستقبلہ ☆ دستورِ قضاۃ و حُکام ☆ ایضاحِ تیسیرِ احکام ☆ مقدمہ
طبقاتِ بنی آدم ☆ رہنمائے دینِ محکم و مسلم ☆ جامعِ اصولِ غرائب معالم ☆ مصدرِ صحاحِ بخاری و مسلم
☆ منبعِ شریعت و حکم ☆ مجمع بحرین حدوث و قدم ☆ رافعِ لواءِ ہدیٰ ☆ حکمتِ بالغہ خدا ☆ تقریرِ قصصِ
انبیاء ☆ تحریرِ معارف اصفیاء ☆ ناطقِ فصلِ خطاب ☆ میزانِ نصابِ احتساب ☆ منحِ منتہی الارب
☆ لبِ اصولِ ادب ☆ معدنِ عجائب و غرائب ☆ مدارِ مکارمِ و مناقب ☆ اوسطِ طرفین امکان و وجوب
☆ واسطہ ربط طالب و مطلوب ☆ نیسانِ گُہر بار عنایت ☆ ضوءِ مصباحِ عنایت ☆ مُعطیِ زادِ آخرت
☆ نتیجہ دلائل خیرات ☆ لمعانِ مطالعِ مسرات ☆ سلم مدارجِ معرفت ☆ موضحِ صراطِ مستقیم نجات
☆ اقصی معراج اصحاب کمالات ☆ قوتِ قلوبِ ممکنات ☆ صفاءِ ینابیع طہارات ☆ سہیلِ فلکِ ثوابت
☆ معدنِ نہار سخاوت ☆ منطقہ بروج سعادت ☆ اسدِ میدانِ شجاعت ☆ اعتدالِ میزانِ عدالت
☆ سطحِ خطوط استقامت ☆ حاوی سطوح کرامت ☆ طبیبِ بیمارانِ ضلالت ☆ نباضِ محمومانِ شقاوت
☆ جوارشِ مریضان محبت ☆ معجونِ ضعیفان امت ☆ مقدمۂ قیاس معرفت ☆ ممہد قواعد محبت
☆ مدرکِ نتائجِ محسوسات ☆ مہبطِ اسرارِ مجردات ☆ سالکِ مسالکِ طریقت ☆ دانائے رموز حقیقت
☆ تخمِ مزرع حسنات ☆ ترغیبِ اہل سعادات ☆ جمع محاسنِ فتوت ☆ کفایتِ حوائجِ خلقت ☆ شیرازۂ
مجموعۂ فصاحت ☆ بہجتِ حدائقِ بلاغت ☆ سراجِ وہاجِ ہدایت ☆ نسخۂ کیمیائے سعادت ☆ تکمیلِ
دلائلِ نبوت ☆ صحیفۂ احوالِ آخرت ☆ احیائے علوم و کمالات ☆ مطلعِ اشعۂ لمعات ☆ دلیلِ مناسکِ
ملّت ☆ منتقی ارباب بصیرت ☆ کوثرِ عرصۂ قیامت ☆ سلسبیلِ باغِ جنت ☆ آبِ حیاتِ رحمت
☆ ساحلِ نجاتِ اُمت ☆ شناورِ قلزمِ ملاحت ☆ آبیارِ جوئے لطافت ☆ سحاب دُر افشانِ سخاوت ☆ سحر
جواہر درایت ☆ طغرائی منشور رسالت ☆ وسیلۂ امدادِ فتاح ☆ سبب نزہتِ ارواح ☆ بیاضِ انوارِ
مصابیح ☆ توضیحِ ضیاءِ تلویح ☆ نہرِ خیابانِ توحید ☆ نورِ عینِ خورشید ☆ مُعلّمِ دبستانِ تفرید ☆ مُدرّسِ
مدرسہِ تجرید ☆ ہادی سبیلِ رَشاد ☆ استیعابِ قواعدِ سداد ☆ قلزمِ درد قلائد ☆ درج جواہرِ عقائد ☆

شمسِ بازغہ مشارقِ انوار ☆ رونقِ ربیعِ بستان ابرار ☆ عدیمِ اشباہ ونظائر ☆ امینِ کنوزو ذخائر ☆ تمہید نوادرِ بصائر ☆ مقتدائے صغیر وکبیر ☆ مفتاحِ فتح قدیر ☆ میزبانِ نزل ابرار ☆ مفیدِ مستفیدانِ اسرار ☆ ذخیرہِ جواہرِ تفسیر ☆ مشکوۃِ مفاتیح تیسیر ☆ تیسیرِ اصولِ تاسیس ☆ روضۂ گلستانِ تقدیس ☆ اعتدالِ امزجۂ بسائط ☆ صراح برہانِ قاطع ☆ نقایہ دلیل ساطع ☆ نورِانوار مطالع ☆ تنویرِ منار طوالع ☆ ملخصِ مضمرات عوارف ☆ شرح مبسوطِ معارف ☆ خازنِ کنزِ دقائق ☆ درِّ مختار بحر رائق ☆ زبور غرائب تدقیق ☆ تلخیصِ عجائبِ تحقیق ☆ اوجِ محدب افلاک ☆ رونقِ حفیضِ خاک ☆ دُرِّ تاج افاضل ☆ ملتقی بحرِ فضائل ☆ سردفتر دیوان ازل ☆ خاتم صحف ملل ☆ ناقد نقد تنزیل ☆ عقل اول سلسلہ عقول ☆ مبدء ضوابط فروع واصول ☆ رابطہ علت و معلول ☆ واسطہ جاعل و مجعول ☆ قاموس محیط اتقان ☆ بلاغ مبین فرقان ☆ تبییض درمکنوں ☆ موجب سرور محزون ☆ سراجِ شعب ایمان ☆ برزخِ وجوب وامکان ☆ خلاصۂ مآرب سالکین ☆ انتہاءِ منہاجِ عارفین ☆ شرفِ ائمہ دین ☆ تنزیہہ شریعت متین ☆ حاوی علومِ سابقین ☆ قانونِ شفاءِ لاحقین ☆ عینِ علم وایقان ☆ حصن حصین امتان ☆ غواص بحار عرفان ☆ زُبدہ اربابِ احسان ☆ نسرینِ حدیقۂ فردوسِ بریں ☆ رَوح رائحہ رُوح ریاحین ☆ نخلِ بندِ بہارِ نوآئین ☆ رنگ آمیز لالہ زارِ رنگین ☆ یاقوت نسخۂ امکان ☆ روحِ روانِ عقیق ومرجان ☆ رنگ افزائے چہرۂ ارغواں ☆ زینت کارِ گاہ گونا گوں ☆ مقومِ نوعِ انساں ☆ ربیعِ فصلِ دوراں ☆ زیب نجم گلستاں ☆ گوہر محیط احسان ☆ ابرِ گہر بار نیساں ☆ قوت دلہائے ناتواں ☆ آرام جاں ہائے مشتاقاں ☆ مشکبارِ صحرائے ختن ☆ گلریزِ دامنِ گلشن ☆ غالیہ سائے مَشام جان ☆ عطر آمیز دماغ قدسیان ☆ گل ماہتاب باغ آسماں ☆ مجلیٔ نگار خانہ کونین ☆ سیارۂ فضائے قاب قوسین ☆ مشعل خورتاب لامکان ☆ تربیع ماہ تاب درخشاں ☆ مرکز دائرہ زمین وآسماں ☆ محیط کرۂ فعلیت وامکاں ☆ مسند آرائے ربع مسکوں ☆ رونق مثلثات گردوں ☆ ملتقط کتاب تکوین ☆ نہایت مطالب مومنین ☆ انسان عیون ایمان ☆ قرۃ عینین انسان ☆ روح چشمہ حیوان ☆ آشنائے دریائے عرفان ☆ تبیین متشابہات قرآنیہ ☆ غایت بیان اشارات فرقانیہ ☆ تنقیح دلائل کافیہ ☆ تصحیح براہین شافیہ ☆ وقایہ احکام الٰہیہ ☆ افق

مبین انوارِ شمسیہ ☆ عمدہ فتوحات رحمانیہ ☆ مخزن مواہب لدنیہ ☆ کمال بدور سافرہ ☆ طلعت بوارق متجلیہ ☆ منظور مدارک عالیہ ☆ مختار عقول کاملہ ☆ تہذیب لطائف علمیہ ☆ تجرید مقاصد حسنہ ☆ نقش فصوص حکمیہ ☆ منتخب جواہر مضیہ ☆ خزانہ زواہر ازلیہ ☆ گنجینۂ جواہرِ قدسیہ ☆ مخزن اجناس عالیہ ☆ مکملِ انواع سافلہ ☆ مربی نفوس فاضلہ ☆ معدنِ خصائص کاملہ ☆ علاج طبائع مختلفہ ☆ دافع امراض متضادہ ☆ تفریح قلوب پژمردہ ☆ دوائے دلہائے افسردہ ☆ نتیجہ استقرائے مبادئ عالیہ ☆ خلاصہ مدارک ظاہرہ وباطنہ ☆ جامع لطائف ذہنیہ

☆ مجمع انوار خارجیہ ☆ حقیقت حقائق کلیہ ☆ واقف اسرار جزئیہ ☆ مبطل مزخرفات فلاسفہ ☆ مثبت براہین قاطعہ ☆ اثبات وحدت مطلقہ ☆ برہان احدیت مجردہ ☆ خزینہ اسرارِ الٰہیہ ☆ گنجینۂ انوار قدسیہ ☆ تصفیہ قلوب کاملہ ☆ تزکیہ نفوس فاضلہ ☆ تشریح حجت بالغہ ☆ تصریح واقعات ماضیہ ☆ نگینِ خاتمِ سروری ☆ خاتمِ نگینِ پیغمبری ☆ تراوش ابر سیرابی ☆ ابر بہارِ شادابی ☆ منشاء فیض وافی ☆ مبدء علم کافی ☆ مورد فتح باری ☆ تابش نور سراجی ☆ ہلال عید شادمانی ☆ بہارِ باغ کامرانی ☆ اختر برج دلبری ☆ خورشید سماء سروری ☆ نورسِ گلشن خوبی ☆ چمن آرائے باغ محبوبی ☆ لَعْلِ آبْدارِ بَدَخْشَانِ رنگینی ☆ دُرِّ یتیمِ گوشِ مہ جبینی ☆ گلِ گلستانِ خوش خوئی ☆ لالہ چمنستان خوبروئی ☆ آئینہ جمال خوبروئی ☆ برق سحاب دلجوئی ☆ قُمریِ سَرْوِیکتائی ☆ تَدَرْوِباغ دانائی ☆ تَرْطیبِ دماغ گلروئی ☆ طراوتِ جوئبار دل جوئی ☆ چمنِ خیابان زیبائی ☆ بہار افزائے گلستانِ رعنائی ☆ رنگِ رُوئے مجلسِ آرائی ☆ رونقِ بزم رنگینُ ادائی ☆ مربع نشین مسند اکتائی ☆ زاویہ گزین گوشہ تنہائی

**محترم قارئین!** ذرا غور فرمائیں کہ حضرت علامہ مفتی نقی علی خان رحمۃ اللہ علیہ نے نبی پاک ﷺ کی شان میں الفاظ کے کیسے کیسے موتی جمع کئے ہیں یقیناً پڑھنے والا جھوم جھوم اٹھتا ہے جبکہ عربی زبان میں آپ نے جو القاب و اوصاف ذکر کئے ہیں وہ اس سے جدا ہیں۔ قرونِ اولیٰ سے لیکر آج تک عاشقانِ جمالِ مصطفائی برابر پیدا ہورہے ہیں اور ہوتے رہیں گے مگر، بی بی آمنہ کے لعل، امت کے لجپال، محبوبِ ربِ ذوالجلال ﷺ ذکر اور تذکرے سے اپنے وجود کو نور و سرور بخشنے اور دل کی فصلِ بہار کو تازہ و

تابندہ رکھنے کی ایسی مثال کہیں نہیں ملتی۔ نبی کریم ﷺ کے تذکرے پر وارفتگی کا ایسا اظہار اس بات کا مشیر ہے کہ دل میں محبت و عشق کا سمندر موجزن ہے۔ اس خاندان کے معمولات کو دیکھا جائے تو کہنا پڑے گا کہ یہاں کے بڑے ہوں یا چھوٹے ہر ایک کے خمیر میں عشقِ رسول کی خوشبو رچی بسی ہوئی ہے۔ ہر ایک کا دل عشقِ مصطفیٰ کے شراروں سے شعلہ زن ہے۔ ہر ایک کی آنکھیں سرمۂ عشق مصطفی سے بینا و منور ہیں۔ ہر ایک کی زندگی کا ہر ورق عشقِ مصطفیٰ کے جوبن سے بہار آشنا، بہار آفریں اور بہار پرور بنا ہوا ہے۔ کیوں نہ ہو کہ جب جدِّ اعلیٰ عشقِ رسول کے مقامِ سدرۃ المنتہیٰ پر فائز ہو تو ان کی نسلیں بھی ہر گھڑی عشقِ نبی کے جام لٹانے اور ملت کے سینے عشقِ نبی کے مدینے بنانے میں گزریں گی۔